سر حد پہ باغیوں کو سِکھ مارینگے
قائم رہے البشیر کا یہ پرچہ

گردن اُردو کی رامؔ رکھ مارینگے
ہم بھی مضموں کوئی لکھ مارینگے

کونسل سے ہر طرح کا قانون آ رہا ہے
لیکن پڑھوں میں کیونکر آنکھوں کی ہے یہ حالت

مطبع سے ہر طرح کا مضمون آ رہا ہے
اشک آ رہے تھے پہلے اب خون آ رہا ہے

باغوں میں تو بہار درختوں کی دیکھ لی
لیموسئے کاغذی تو بہت دیکھے آپ نے

کالج میں آکے کانوو کیشن کو دیکھئے
اب کاغذی ترقیِ نیشن کو دیکھئے

اپنے بھائی کے مقابل کبر سے تن جائیے
فلسفہ الحاد کا کر لیجئے فوراً قبول
چندے کی مجلس میں پڑھئے روکے قرآن مجید
شیخ صاحب ہے یہی قومی ترقی کی شناخت

غیر کا جب سامنا ہو بس تلی بن جائیے
دین کی ہو بات تو بیتال پڑھن جائیے
مذہبی محفل میں لیکن مثلِ دشمن جائیے
روٹھنے سے کچھ نہیں ہے فائدہ من جائیے

پڑا ہے قحط بشر مر رہے ہیں فاقوں سے
بجھی ہوئی ہے طبیعت یہ روشنی ہے فضول

خوشی ہو کیا مجھے شبرات میں پٹاخوں سے
اُتار لیجئے صاحب چراغ طاقوں سے

دنیا ہی اب درست ہے قائم نہ دین ہے

زر کی طلب میں شیخ بھی کوڑی کا تین ہے

اک دن وہ تھا کہ دب گئے تھے لوگ دین سے

اک دن یہ ہے کہ دین دبا ہے مشین سے

گذرے مری نگاہ سے یاروں کے جمگھٹے
کھانے بھی خوب کھائے اُڑیں گلچھریں بھی خوب
ہم تو اسی کو بات سمجھتے ہیں کام کی

مطلب یہ تھا سرور بڑھے اور غم گھٹے
لیکن ہوا یہی کہ بڑھے آپ ہم گھٹے
عشقِ صمد زیادہ ہو عشقِ صنم گھٹے

جس سے جو بن پڑے وہی کام کرے
لیکن رہے قومی بھائیوں کا ہمدرد

صاحب سے بنے کھائے کھیلے آرام کرے
ہر حال میں ادعائے اسلام کرے

پرچے ہیں نہ مذہب کے نہ وہ قصۂ دل ہے
اس عہد میں مائل سوئے الحاد جو دل ہے

پرچے ہیں اب اخبار کے اور آرٹیکل ہے
اسکی تو گورنمنٹ ہی ریسپانسبل[۵۲] ہے

۵۱ دوسرے مصرعہ کے قافیے کے لئے طبع آزمائی ہوتی تھی ۵۲ ذمہ دار۔

تل کھیت میں لٹائے تو گودام میں لیجائیں
کیا فائدہ عارضی پہ کسی ہٹ کے حوتل ہے

تنخواہ کے بل سے میں ہوتی ہے مسرت
اور شیخ یہ کہتا ہے کہ یہ سانپ کا بل ہے

غزالی و رومی کے بھلا کون سے گا
محفل میں چھڑا نغمۂ اسپنسر[1] و مل ہے

سالک کے طریقوں پہ عمل کر نہیں سکتے
کل آج دکھا آج کو کل کر نہیں سکتے

الزام کہیں مشق قواعد کا نہ لگ جائے
صوفی کبھی ہمت کو دراجھل کر نہیں سکتے

تائید کانفرنس

جمعیت عاقلاں قوم اچھی ہے
گلہائے سخن کے باغ کھل جائینگے

کہتا ہے یہ معترض کہ ملتا کیا ہے
کچھ اور نہیں تو دل ہی مل جائینگے

چالیس سال سے ہے نئی روشنی کا دور
کیونکر اسے کہوں کہ سراسر فضول ہے

البتہ ایک عرض کروں گا دلی رہاں
گو خوشنما ہست ہے مگر بے اصول ہے

دنیا کی ہوا راس جو آئی بھڑک اٹھے
انگارے ہوئے جاتے ہیں اب کول کے کالے

کمزور کی ہانڈی جو زبردست نے دیکھی
دل بٹے کھائے پڑے پھوٹے ہوئے کھول کے کھالے

تسبیح مرے تو ہے عطا کردۂ مرشد
ان برہمنوں کے پاس تو ہیں مول کے مالے

ترکیب تو دیکھو یہ زمانے کے چلن کی
افسوس کہ اس سے کوئی واقف بھی نہیں ہے

گرجا میں تو کرنیل و کمشنر بھی ہیں موجود
مسجد میں کوئی ڈپٹی و منصف بھی نہیں ہے

رمز اکبر دانش آموز و نشاط انگیز ہے
ہر سخن اسکا لطیف و خوب معنی خیز ہے

بالارادہ اس سے جو کرتا ہے اعراض و گریز
ناتواں ہیں وہ ہے یا کودن ہے یا انگریز ہے

سن ساری کی چالوں میں تو حامد انکا شاطر ہے
مگر جو حالت اصلی ہے وہ پبلک پہ ظاہر ہے

اس زمانے میں جو دل ادھر سے پھر جاتا ہے
آدمی پایۂ تہذیب سے گر جاتا ہے

میں کچھ واقف نہیں آرام وہ انکی یہ سب ہے
کہ یک سوہوم امیدوں کا لفظوں کا سمندر ہے

معاملہ تھا عرب کا خدائے واحد سے
عجم نے واسطہ رکھا شراب و شاہد سے

[1] یہ دونوں مغربی فلاسفر تھے

| | | |
|---|---|---|
| ادھر تھی حمد خدا ہی سے آشتی دل کی | | ادھر تھی بحث نزاعِ حمید و عابد سے |
| ہے نئی روشنی اک توکل و ذاتی ترکیب | | لفظ ہی لفظ ہیں جتنے ہیں زوائد اسکے |
| لیمپ بجلی کا ہے یہ مہر جہانتاب نہیں | | جب اندھیرا ہو تو ظاہر ہوں فوائد اسکے |
| ہے علم اگر عقل کو آزاد کریں گے | | دنیا تو کبھی دین بھی برباد کریں گے |
| جب خود نہیں رہنے کے کسی اصل پہ قائم | | کیا خاک وہ قائم کوئی بنیاد کریں گے |
| بارک کوئی کردے گی عطا انکو گورنمنٹ | | یا کالونی اپنی کوئی آباد کریں گے |
| صوتِ ہزار طائرِ بدلحن سے سنی | | کہنے لگا کہ بھاڑ میں بلبل کی چونچ جائے |
| اُسنے کہا مقابلہ کا کب تھا یاں خیال | | یہ تو وہی مثل ہے کہ کانا ہو کونچ جائے |
| مسجد کا ہے خیال نہ پروائے چرچ ہے | | جو کچھ ہے اب تو کالج و تھیٹر میں خرچ ہے |
| عزت کا ہے نہ اوج نہ نیکی کی موج ہے | | حملہ ہے اپنی قوم پہ لفظوں کی فوج ہے |
| اس طرزِ تربیت پہ ہیں اغیار خندہ زن | | لاحول باپ کی ہے تو ماؤں کی نوج ہے |
| اسلام کی بو وہاں نہیں ہے مطلق | | مسجد بھی ہے مولوی بھی ہیں ٹاٹ بھی ہے |
| دریا میں نہیں ہیں جوہرِ تیغِ اکبر | | گو آب بھی اسمیں دھار بھی کاٹ بھی ہے |
| پیری نے دانت مجھپہ لگایا ہے گھات سے | | بائیں طرف کی ڈاڑھ میں ہے درد رات سے |
| بارو سالے ایک طرف درد اک طرف | | پہیل سے فائدہ ہے نہ کچھ تیجپات سے |
| نہ یہ قید شریعت ہے نہ یہ غفلت کا پردا ہے | | رواج و مصلحت کی بات ہے حکمت کا پردا ہے |
| تمہیں دھوکے میں ڈالا ہے شالِ اہلِ یورپ نے | | اُدھر سایہ حکومت کا ہے یاں عزت کا پردا ہے |
| کہتے ہیں ترکِ ملت انساں کو بات کیا ہے | [illegible] | تحقیق تو کرو تم حضرت کی ذات کیا ہے |
| خوب فرمایا یہ شاہِ جرمنی نے پوپ سے | | وعظ ہم بھی سنتے ہیں لیکن دہانِ توپ سے |
| جدِ امجد خود میں کرتے تھے یہ موسم بسر | | ہمکو اپنے عہد میں پالا پڑا کنٹوپ سے |
| رہ گئے نا آشنا احباب غائب ہوگئے | | ہمنفس وہ اک باقی تھے وہ صاحب ہوگئے |

وقت مدہ میں کون رکھتا ہے رفاقت کا خیال
ہمنشیں اپنے رقیبوں کے مصاحب ہو گئے

کدھر جاتی ہے طبع قوم اسکو کوئی کیا جانے
بصیرت جسکو ہے وہ جانیں اکبر یا خدا جانے

طریق حق میں بھی سیدھے جدا ذرا چلئے
فتن کی راہ نہیں ہے پیادہ پا چلئے

کہا جو غیر کو کیوں تو نے اے گلرو پھنسایا ہے
تو بولا دل لگی کے واسطے اسکو پھنسایا ہے

ادھر حیا و ذہن ہے اُسطرف ہیں جال گیسو کے
ہمارے دل کو اُسے کرکے بے قابو پھنسایا ہے

گلوں کو دیکھ کر کہتا ہے وہ شوخ
ہمارا رنگ بھی پھیکا نہیں ہے

عاشقوں کے بھی معین ہو گئے ہیں اب حقوق
عہد انگریزی ہے یہ ایجاں حال شاہی گئی

قوم اور سلطنت ہیں دو چیزیں
نیچرل جینئس بن نہیں سکتی

نیچرل وہ ہے یہ ہے مصنوعی
آئیں کیونکر صفات مجموعی

نہ رنگ انجمن وہ ہے نہ وہ میکش نہ وہ ساقی
نہ وہ مکتب نہ وہ ملّا نہ وہ صورت نہ وہ سیرت
کہاں وہ دعوت احباب کی طیاریاں اکبر

یہ دعوت کیا ہے بس اک ادائے فرض اخلاقی
سوا نام خدا کے اب رہا کیا قوم میں باقی
خموشی سے ادا کرتا ہوں بس اک فرض اخلاقی

بے بصیرت ہے مگر تو منکر شیخ و ولی
چشم بینا اگر کی ہیں آشکارو ہم نہاں

ناشگفتہ رہ گئی بیشک ترے دل کی کلی
دو قبائے گلرخاں رنگ تنی تو نے علی

بالاطاقت تہ افلاک انساں کی نہیں چلتی
وہاں تو ریل چلتی ہے یہاں روٹی نہیں چلتی

پہلے تو دکھائی تھی چمک ایسی گئی
کہتے ہیں حریف ہنس کے اب از رو طعن

اب پیش نگاہ میں فقط پیس وہی
جب دیں کو کھو دیا تو دنیا بھی گئی

ہم نے واعظ کی خوب ڈاڑھی نوچی
مس کو شکست دے کے کیا پائینگے

یہ بات مگر نہ اپنے دل میں سوچی
آخر کو رہیں گے موچی ہی کے موچی

فضل خدا سے عزت پائی آج ہمیں بھی جب ہمیں آئی
شیخ سب سمجھے فقط انگریزی بولے ہیں یہ عیسائی

اب تک جو کہیں ہماری قسمت نہ لڑی
ناحق سمجھے ہمنشیں ہے فکر اسکی پڑی

ماہ انگریزی انتہا انگریزی پیسے

انگریز کے ملک میں لڑائی کیسی
یہ ہند ہے یہاں خوش انتظامی ہے بڑی

روشنی جن میں نئی ہے وہ مری سنتے نہیں
لاکھ سمجھاؤ کہ صاحب ہے یہ فانی روشنی
انجم و شمس و قمر لیکن ہیں میرے ہم طریق
وضع پر قائم ہیں ان میں ہے پرانی روشنی

انگریزوں میں عادتِ سحر خیزی تھی
انداز و روش میں اک دلاویزی تھی
مشرق کی ہوا سے وضع اب ہے بدلی
پہلے اچھی تھی خالص انگریزی تھی

تھے کیک کی فکر میں سو روٹی بھی گئی
چاہی تھی شئے بڑی سو چھوٹی بھی گئی
واعظ کی نصیحتیں نہ مانیں آخر
پتلون کی تاک میں لنگوٹی بھی گئی

مہدی کو برا بھلا جو چاہو وہ کہو
لیکن دکھلادی انہوں نے بیوٹی اپنی
لاکھوں ہی کے ڈھیر کردئے کالج میں
پوری کردی یہ اس نے ڈیوٹی اپنی

حقیقت میں تو سب جلوہ تھا انکا
رہی اک حالتِ فرضی ہماری
خدا ہی سے دعا پر تھا بھروسا
کہیں گذری نہیں عرضی ہماری
خدا سے جب کہا مرتا ہے اکبر
کہا ہم کیا کریں مرضی ہماری

اقبال کے ساتھ اے خرد تو بھی گئی
غیرت کے ساتھ مذہبی بو بھی گئی
سچ کہتے ہیں حضرت کرامت[1] اکبر
رخصت ہوئی فارسی تو اردو بھی گئی

کیا پوچھتا ہے حکمت مغرب کا واہ واہ
فطرت بھی اسکو دیکھ کے حیران رہ گئی
سمجھے تھے یہ کہ ایک ہیں ہم اور ہماری جان
دیکھا مگر کہ ہم نہ رہے جان رہ گئی

قطعہ

جو پائی ترکِ عبادات میں مثال بری
شروع ہی سے پکارا کہ ہے یہ فال بری
جناب حضرت سید پہ کھل گیا ہوگا
کہ ہو ہی جاتی ہے بیقیدیوں سے چال بری
یہ بحث جانے دے اکبر کچھ اور باتیں کر
عبث ہے جب تو یقیناً یہ قیل و قال بری

خواہانِ نوکری نہ رہیں طالبانِ علم
قائم ہوئی ہے رائے یہ اہلِ شعور کی

[1] عالیجناب مولوی کرامت حسین صاحب بیرسٹر ایٹ لا (حال جج ہائی کورٹ الہ آباد)

کالج میں دھوم مچ رہی ہے پاس پاس کی
عہدوں سے آ رہی ہے صدا دور دور کی

یا ٹونکو ست جھٹکا چکا زنجیر کے آگے کچھ نہ چلی
تدبیر بہت کی اے اکبر تقدیر کے آگے کچھ نہ چلی

یورپ نے دکھا کر رنگ اپنا سید کو مرید بنا ہی لیا
سب پیروں سے تو وہ بچ نکلے اس پیر کے آگے کچھ نہ چلی

جہان نے ساز بدلا سات سروں کی گت بدلی
کتوں نے رنگ بدلا رنگتے یاروں کی صحت بدلی

فلک نے دور بدلا دور نے انسان کو بدلا
گئے ہم تم بدل قانون بدلا سلطنت بدلی

عجب حیرت انگیز ہے یہ انقلاب
ہماری سمجھ کیا سے کیا ہو گئی
سمجھتے تھے سب ہمکو سچا صریح
وہی بات بالکل سجا ہو گئی

جو کام تھا گھسنے کا نکلتا ہے وہ بل سے
خوش کیوں نہ رہیں لوگ فرنگی کے عمل سے

تاریخ تو خالد کی پڑھوں رات کو گھر پہ
اور دن کو کچہری میں دو نیل کمل سے

تماشا دیکھئے بجلی کا مغرب اور مشرق میں
کلوں میں ہے وہاں داخل یہاں مذہب پہ گرتی ہے

ایمان کی ہے تاک کافری ہے تو یہ ہے
تعلق سید م ہے ساحری ہے تو یہ ہے

نظم اکبر ہے داغ جادو و کفر
ماشاء اللہ شاعری ہے تو یہ ہے



# ظرافت

الا یا ایہا الطفلاک بجو راہت بہ نادلہا ۔۔۔ کہ قرآں سہل بود اول ولے افتاد مشکلہا
بکن تزئیں پائے خود بہ بوٹ ڈاسن و پتلون ۔۔۔ کہ سر سید خبر دارد زراہ و رسم منزلہا

دیکھئے قوال بیچارے کا اب کیا حشر ہو ۔۔۔ شیخ صاحب کو تو لکچر پر بھی وجد آنے لگا
کیوں کریگا پیش ہم پہ جلوۂ حورِ بہشت ۔۔۔ جب تھیٹر کا سماں واعظ کو تڑپانے لگا

پاردے کا کیا ہے خود اثر تکا پیدا ۔۔۔ خود ہم نے کیا اِزار اور انگا پیدا
کیا خوب کہا ہے مولوی مہدی علی نے ۔۔۔ نیچر نے کیا ہے ہم کو ننگا پیدا

دیگر

جس کو دیکھا عاشقِ زلفِ چلیپا ہو گیا ۔۔۔ مست تھا دل پھول کر وہ سکی کا پیپا ہو گیا

مخمس

بکری کو ساگ پات کا سودا نہیں رہا ۔۔۔ بنگالیوں کو بھات کا سودا نہیں رہا
چوروں کو اپنی گھات کا سودا نہیں رہا ۔۔۔ اور شاطروں کو مات کا سودا نہیں رہا

اچھا ہوا ہے چندۂ اسکول میں ہر ایک

بنیوں کو اخذِ سود کی فرصت نہیں رہی ۔۔۔ منعم کو داد وجود کی فرصت نہیں رہی
لڑکوں کو کھیل کود کی فرصت نہیں رہی ۔۔۔ کودن کو گشت رود کی فرصت نہیں رہی

اچھا ہوا ہے چندۂ اسکول میں ہر ایک

گاہک کو مول بھاؤ کی پروا نہیں رہی ۔۔۔ مانجھی کو اپنی ناؤ کی پروا نہیں رہی
دل کو کہیں لگاؤ کی پروا نہیں رہی ۔۔۔ چوہوں کو نان پاؤ کی پروا نہیں رہی

اچھا ہوا ہے چندۂ اسکول میں ہر ایک

۱؎ رئیس جائیں ملک اودھ و وکیل الہ آباد

بچے فراغ طبع سے اب کھیلتے نہیں | اُبھرے ہوئے جواں کبھی ڈنڈ پیلتے نہیں
عشاق رنج ہجر بتاں جھیلتے نہیں | پاپڑ فروش پاپڑوں کو بیلتے نہیں

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

لیتا ہے کون گرمی دل سے خدا کا نام | اب کون دھیان باندھ کے کرتا ہے رام رام
مذہب کو دور ہی سے کیا جاتا ہے سلام | کوٹھی کو ہے فروغ نہ رونق پہ ہے گرام

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

کم ہو گیا ہے لوگوں میں آپس کا میل جول | وہ ٹولیاں نظر نہیں آتیں بسان غول
تاشے نہ ستار یا نے کہ بجتے کہیں نہ ڈھول | مخبوط الحواس پریشان گول مول

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

اسکول ہی میں علم ہے جس سے کہ ہے شرف | لڑکا نہ سیکھے علم تو کہتے ہیں ناخلف
لیکن کچھ اور دھندے بھی ہیں پیش صف بصف | یہ کیا کہ ساری قوم ہی جھک جائے اک طرف

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

پنڈت پراچا کے سارس پہ آ رہے | مرکٹ کے شیخ شہر بھی نوٹس پہ آ رہے
حالی غزل کو چھوڑ مسدس پہ آ رہے | ہم مرد تھے سو ہم بھی مخمس پہ آ رہے

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

کونسل میں نکتہ چینیوں کی ٹولی ہٹ پٹی | اچھا ہوا مستقل کی اب یونیورسٹی
بیکار کاموں سے بھرے گا نہ ہر ستی | اس مل سے یہ شکایت احباب بھی ستی

اچھا ہوا ہے چندۂ واسکول میں ہر ایک

مری نظروں میں یکساں ہیں نشتر سوئی کہ ماتا | سے کرتے وہ جو مدعو تھا ہیں میں بھی جو آتا
ہم میں کیوں ضعف ہو جب دین سے لو پیت پھیرا | مسجدیں کیوں جھکیں حق پہ سے کر جا گرا
پیر مغاں سے رات کیا میں نے یہ کلام | مخدوم ہوں یہاں بھی مرا کچھ نہیں ملا

اُسنے یہ مسکرا کے کہا از رہ مزاج — جینے کی کس نے تمکو بڑھاپے میں دی صلاح
میں نے کہا کہ بعض تو دس سالہ پیر مرد — اب تک اُڑا رہے ہیں درِ میکدہ کی گرد
کہنے لگا کہ اُن پہ عبث ہے تری نظر — غفلت کا ہے وہ نشہ جوانی سے تیز تر

زمانہ کہہ رہا ہے سب سے پھر جا — نہ مندر جا نہ مسجد جا نہ گرجا

ایسا شوق نہ کرنا اکبر — گورے کو نہ بنانا سالا
بھائی رنگ یہی ہے اچھا — ہم بھی کالے یار بھی کالا

کرتے تھے بتوں سے خوب جھگڑا مانجھا — رہتے تھے مشیر برہمن اور اوجھا
برکت ہے اُسی کی اس عہد میں حضرت — بیٹھے ہوئے کر رہے ہیں جا چھا جا جھا

رحیمن پکاری کہ ٹیسا دھایوا — عجب جانور ہے یہ کاکاتوا
بتاؤ ذرا عقل ہے میری گم — کدھر چونچ ہے اور کدھر اسکی دُم

کرزن و کچنر کی حالت پر جو کل — وہ صنم تشریح کا طالب ہوا
کہدیا میں نے کہ ہے یہ صاف بات — دیکھ لو تم زن پہ نر غالب ہوا

بات سید کی کچھ ایسی تھی کہ جس نے اُسکو — کاٹنا چاہا زمانے میں وہ بس آپ کٹا
کہتے پھرتے ہیں یہ اب کانگریسی ہر سو — مر گیا کول کا بوڑھا یہ چلو پاپ کٹا

پانی پینا پڑا ہے پائپ کا — حرف پڑھنا پڑا ہے ٹائپ کا
پیٹ چلتا ہے آنکھ آئی ہے — شاہ ایڈورڈ کی دہائی ہے

ٹیچر[1] نے دیدیا ہے پٹہ رجولیت کا — کیونکر نہ ہوں بتوں سے طالب قبولیت کا

پرچہ رکھا جو اس نے میں یہ سمجھا — پاکٹ میں یہ بیس روپیہ کا نوٹ گیا
گھر پہ کھولا تو بس یہی لکھا تھا — کیا شعر تھے واہ واہ میں لوٹ گیا

اسمال[2] نہیں گریٹ[3] ہونا اچھا — دل ہوتا بڑا ہے سیٹ ہونا اچھا
پنڈت ہو کہ مولوی ہو دونوں بیکار — انساں کو گریجوایٹ[4] ہونا اچھا

[1] بالارادہ اصلی لفظ سے تجاوز کیا گیا [2] Small چھوٹا [3] Great بڑا [4] Graduate

بن پڑے تو قبلہ ہی مناسب ہے تجھے — وقتوں میں وہ پھنسا ہوا اسکو اثر ہو گیا
دیدنی ہے یہ تماشائے ستین انقلاب — باپ تو قبلہ تھے بیٹا اسکو اثر ہو گیا
شیخ صاحب یہ تو اپنے اپنے موقع کی ہے بات — آپ قبلہ سے گئے ہیں اسکو اثر ہو گیا
تنکے میں آج میں نے انکا بوسہ لے لیا — دیکھئے ڈگری جو ہو دعوی تو دائر ہو گیا
اب تو مجھکو بھی مناسب ہے کہ پٹواری ہوں — یار کو شوق حساب مال و سائر ہو گیا
فکر دنیا نے بھلایا سب وہ قرآن و حدیث — مولوی بھی محو قانون و نگاہ ہو گیا

دکھائی فلسفۂ مغربی نے وہ مردی — کہ پردہ کھل گیا اس قوم میں رہنماؤں کا
پری کی زلف میں الجھا دریش واعظ میں — دل غریب ہوا لقمہ امتحانوں کا
وہ حافظہ جو مناسب تھا ایشیا کے لئے — حرام ہو گیا یورپ کی داستانوں کا

یہی سبب ہے اسکی بات پہ کان دھرتے نہیں ہیں لوگ — کچھ جو دست مولوی سے نہ تھا یاں کوئی کان ایسا
مچائی سینے میں اسنے شورش اٹھالے اسے زباں کے ٹکڑے — میں جلد رخصت ہوا وہاں سے کہ حقہ ایسا اٹھا لیا
دوہش کے بو لگا کہاں ہو دکھاؤں کاریگری جو اپنی — کہا تھا منکر سے میں نے اک دن ہوا تو لا آسماں ایسا

عہد اسلام و عہد انگلش میں — سنئے قول اکبر سخنگو کا
پہلے توحید تھی تو اب تحصیل — آگے مل ایک تھا اب ملے دو کا

پکالیں پیس کر دو روٹیاں تھوڑے سے جو لانا — ہماری کیا ہے اے بھائی نہ مسٹر ہیں نہ مولانا

ممکن نہیں ان کے حکم سے سر پھیروں — دل میں مرے اب تو انکا ڈر بیٹھ گیا
ان کو یہ خوشی کہ اب رہے گا یہ غلام — مجھ کو یہ خوشی کہ وقت میرا بیٹھ گیا

سنتا نہیں کچھ کسی سے بڑھ بڑھ کے سوا — کہتا نہیں کوئی کچھ بھی پڑھ پڑھ کے سوا
پڑھنے کا نہ ٹھیک اصول پڑھنے کی نہ راہ — اور قبلہ کوئی نہیں علیگڈھ کے سوا

ہر ایک کو خوش کروں میں کیونکر صاحب — اپنے ہی طرف بلاتے ہیں ہر صاحب
آسائش عمر کے لئے کافی ہے — بی بی راضی ہوں اور کلکٹر صاحب

تم نے جو سنا صحیح ہے ہاں صاحب
عربی سے گریز کرتے ہیں خاں صاحب
سچ کہتے ہیں وہ کہ ہمکو اس سے کیا کام
ہیں کمپ میں ہم تو خانساماں صاحب

اندھیر مچا ہے زیر فلک خلقت بھی ہے چپ اور راج بھی چپ
ہم دیکھ رہے ہیں آنکھوں سے پر کل بھی تھے اور آج بھی چپ
صاحبزادے نشہ میں ہیں اور بین کنور جی کی بج ٹھن
ہیں مولوی صاحب قبلہ بھی چپ اور پنڈت جی مہراج بھی چپ

سکۂ زر یا بوسہ در دھوتی زر تار داشت
با وجودش نالہائے زار در اخبار داشت
گفتمش در عین وصل ایں نالہ و فریاد چیست
گفت ما را خوف فیس و ٹیکس در ایں کار داشت

اسلام کو جو کہتے ہیں پھیلا بزور تیغ
یہ بھی کہیں گے پھیلی خدائی بزور موت

می دمد آں بت کنار گنگ ناقوس طرب
ندوۂ شیخم مگر در کمیٹی افتادہ است

در پس ہر گریہ آخر خندہ ایست
بعد ہر اسپیچ آخر چندہ ایست
یاد دار ایں قول مولانائے روم
مرد آخر بیں مبارک بندہ ایست

پشہ بیدار است و پنکھا کش بخواب افتادہ است
اکبر بیچارہ امشب در عذاب افتادہ است

زر قوم سے لیکے ایسا ساماں کرو
جس سے کہ تمہاری بزم بن جائے بہشت
حلوے مانڈے سے کام رکھو بھائی
مردہ دوزخ میں جائے یا پائے بہشت

پردہ میں ضرور ہے ملوانیت سے بے حد
انصاف پسند کو نہیں چاہیئے ہٹ
تشبیہ بری نہیں اگر میں یہ کہوں
بیگم ہے پیچواں لیڈی سگرٹ

ہر رنگ کی باتوں کا مرے دل میں ہے جھرمٹ
اجمیر میں کلچا ہوں علیگڈھ میں ہوں بسکٹ
پابند کسی مشرب و ملت کا نہیں ہوں
گھوڑا مری آزادی کا اب جاتا ہے بگٹٹ

شیطاں نے دیا یہ شیخ جی کو نوٹس
بالکل ہی گیا ہے زور اب آپ کا ٹوٹ
آیندہ پڑھیں گے آپ لاحول اگر
فوراً داغوں گا اک ڈفیمیشن[1] سوٹ

شیطاں نے سنا جو شیخ صاحب سے یہ قول
بولے کہ فضول تجھ کو آتا ہے یہ ہول
میں خود ہوں بدل گیا زمانے کے ساتھ
پڑھتی ہے مجھی پہ اب تو دنیا لاحول

[1] نالش ازالۂ حیثیت عرفی۔

حضرت اکبر سے شکریہ لطیف رم میں
شیخ جی رفرفت سے پھرتے تھے پہلے جیسے شرر

سب ہیں کچھ بہ گئے خونِ جگر کے پیکے گھونٹ
چشم بد دور اب ہے ہیں آپ کسر میٹ کے اونٹ

کودتے پھرتے ہیں یہ باغ میں ٹٹو کی طرح
ان نئی روشنی والوں سے نہیں ہے کچھ فیض
آگئی زلفِ ہمساں زلفِ بتاں پر غالب
اکبر اس عہد میں جو صبر و تحمل سے ہو کام

باغباں دبکے ہوئے بیٹھے ہیں الّو کی طرح
شب تاریک میں چمکا کریں جگنو کی طرح
پیچ ہوتے تھے ہم ابھی راستو کی طرح
اس سے بہتر ہے کہ غصہ کرو بالو کی طرح

سید کی طرف تو چندہ لانے کی ہے تیخ
بہتر ہے یہی کہ بت پرستی سیکھئے

اور شیخ کے گھر میں بھگانے کی ہے تیخ
گو اس میں بھی صبح کو نہانے کی ہے تیخ

سحر مسلم شکایت ما خدا کرد
من از بیگانگاں ہرگز نہ نالم

کہ تفسیرش ہما دیدی چہا کرد
کہ تو من انچہ کرد آں آشنا کرد

اکبر اگرچہ موسمِ باراں خوش است خوب
مجھ دود کہ گوشش بفریاد سدہ نیز

لیکن چو گوش و چشم دریں فصل وا کشید
ٹھگار سد کہ گوشہ چشمے سیا کنید

مگو بہ سیٹھ کہ او را بجز خدا نہ خواہد ماند
من ارچہ در تفکر یاد بستر مسار ستادم

بگو بہ برہمن اور ادھرم نہ خواہد ماند
رقیب نیز چنیں محترم نہ خواہد ماند

تجھ پہ ہے شۂ حقارت کی نظر
بہتر ہے یہی رہ بھر سے اکبر

پتلوں پہ غصہ و شرارت کی نظر
شاید پڑ جائے انکی رحمت کی نظر

جو دو قوم ساتھ پڑیں تو یہی مناسب ہے
جا کرے کوئی بت آکے یہ کہے مجھ سے
جو سن چکے مری غزلیں تو بولے لا چندہ

کہ اپنے گھر میں کرسمس بھی کر تو عید بھی کر
تمہارے ہی لئے گھر میں مجھے مرید بھی کر
جو ہنسایا ہے اتنا تو آج لید بھی کر

اس رت کے لئے ہے دہر میں فصل بہار
کہتا ہے اٹھا ؤ اسکو یہ ہے مرا جوش

اک تخت رواں یہ پھرتا ہے لیل و نہار
کہہ دو اکبر کہ میں فرشتہ نہ کہار

انہیں شوقِ عبادت بھی ہے اور گانے کی عادت بھی
نکلتی ہیں دعائیں اُنکے مُنہ سے ٹھمریاں ہو کر

تعلق عاشق و معشوق کا تو لطف رکھتا تھا
مزے اب وہ کہاں باقی رہے بی بی میاں ہو کر

نہ تھی مطلق توقع بل بنا کر پیش کر دو گے
مری جاں لٹ گیا میں تو تمہارا میہماں ہو کر

حقیقت میں میں بلبل ہوں مگر چارے کی خواہش میں
بنا ہوں ممبرِ کونسل یہاں مٹھو میاں ہو کر

نکالا کرتے ہیں گھر سے یہ کہکر تو تو مجنوں ہے
ستا رکھا ہے مجھ کو ساس نے لیلیٰ کی ماں ہو کر

رقیبِ سفلہ خو ٹھہرے نہ میری آہ کے آگے
بھگایا مچھروں کو اُنکے گھروں سے دھواں ہو کر

---

پاسے دریگون و دل در پیشواز
چند روزے باہمیں حالت بساز

---

سُنتا ہوں محال ہے خدائی سے گریز
لیکن کہتا تھا مجھ سے کل اک انگریز

تم مانگ لو اپنے شاعروں سے گھوڑا
فطرت کے حدود سے زیادہ ہے وہ تیز

---

آگے انجن کے دین ہے کیا چیز
بھینس کے آگے بین ہے کیا چیز

ہند میں شیخ رہ گیا افسوس
اونٹ گنگا میں بہہ گیا افسوس

دیکھ کر ہم کو ایسے دلدل میں
راہ چلتا بھی کہہ گیا افسوس

---

عاشق کا خیال ہے بہت ٹھیک معاش
ہونے نہیں دیتا حُسن سب کے راز کو فاش

کیوں وصل[۱] میں جستجو کمر کی وہ کرے
حاضر میں نہ حجت اور نہ غائب کی تلاش

---

بی شیخانی بھی ہیں بہت ذی ہوش
کہتی ہیں شیخ سے بجوش و خروش

خواہ لنگی ہو خواہ ہو تہمد
در عمل کوش و ہرچہ خواہی پوش

---

دل نے یہ کہا کہ دین کے جو نہ ہوں دوست
ہرگز رکھوں گا میں نہ ایسوں سے غرض

میں نے یہ کہا کہ خیر بہتر ہے مگر
اب شیخ کو بھی ہے چار پیسوں سے غرض

---

مذہب کے جو ہو رہیں تو سرکار کا خوف
مذہب سے اگر پھریں تو پھٹکار کا خوف

دونوں سے اگر بچیں تو احباب کو ہے
بے رونقی دُکان و دربار کا خوف

---

اونچے ہیں رذیل اور ہیں نیچے شریف
قسمت کا یہ دیکھتے ہیں اب پھیر شریف

---

۱؎ جب معشوق پیشِ نظر ہو وصل کے یہی معنی ہیں۔

مسوں کے ہوتے ہوئے کیوں نہ ہو انکو میں دل دوں
ملے حلال تو پھر کیوں کروں حرام قبول

مثیر صورت مہر منیر تاباں ہوں
کریں خواص و عوام انکا احترام قبول

نہ ہو جو وہ اسکی لندن تو گھر کا ٹھرا ہو
نہیں ہے بنگ کا مجھکو تو کوئی جام قبول

سنہ ۱۸۱۷ء

اسقدر رنگ اڑا نہ سکے رنگیں اوراق
چوک میں پادری صاحب نے جو کھولی بیبل

ہنر سے اکبر نے کیا رنج نہیں کچھ اس کا
ہو گئی اب تو حقیقت میں یہ ہولی بیبل[1]

شیخ صاحب کو نہیں شاعروں کی بات سے کام
حسن کی قید نہیں بس ہے ستاہ سے کام

یاں تو برپا ہے کے افسانوں سے دل بریاں ہے
بابو ہی اچھے کہ انکو ہے فقط بھات سے کام

کہتے ہیں ہم کو جو چندہ دے مہذب ہے وہی
اُسکے افعال سے مطلب ہے نہ عادات سے کام

ماسٹر صاحب کا کلم اسوقت گو سب ہیں تمام
اہل دانش میں اگر میرا فزوں ہے احترام

بات بالکل صاف ہے پیچیدگی کچھ بھی نہیں
میں ہوں سعدی کا بھتیجا وہ ہیں ملٹن کے غلام

مذہب نے کر دیا تھا ہر اک کو غریق قوم
تجھے مبتلا سے حج و صلاۃ و زکوٰۃ و صوم

دنیا و دیں کا فیصلہ آخر کو یہ ہوا
عشق بتاں شباب میں پیری میں عشق قوم

من العلم قلیلاً کو بھی دیکھو بعد او تیتم
نہ مانو گے تو اک دن بھائیو کھاؤ گے جوتی تم

تجھکو کیا کسی کی ہوا نے فدائے گل
مجھ کو کیا کسی کی ادا نے فدائے قوم

آ عندلیب مل کے کریں آہ و زاریاں
تو ہائے گل پکار میں چلاؤں ہائے قوم

آپ کی فرقت میں میں کل رات بھر سویا نہیں
لیکن اتنی بات تھی ہمتا تار ہا رویا نہیں

نوشجاں فرمائیں حضرت شوق سے یہ ناشتا
چھ بجے ہیں میں نے تو منہ بھی ابھی دھویا نہیں

ہوسا کیسا کہ تکلوری بھی نہیں پاتا ہوں
بس کلام اپنا انھیں جا کے سنا آتا ہوں

وہ یہ فرماتے ہیں کیا خوب کہا ہے واللہ
میں یہ کہتا ہوں کہ آداب بجا لاتا ہوں

ہم کیا حشا لی ہوائی گولا چھوڑیں
کس جوگ کے بل پر اپنا چولا چھوڑیں

[1] انجیل مقدس

حسرت سے تو چھاونی میں دیکھی ہے دُکاں دُ
ہم کیوں اپنا محلہ تُوا چھوڑیں

خلاف شرع کبھی شیخ تھوکتا بھی نہیں
مگر اندھیرے اُجالے یہ چوکتا بھی نہیں

سوپ کا شایق ہوں یخنی ہوگی کیا
چاہیے کٹلٹ یہ قیمہ کیا کروں

لیتھبرج کی چاہیے ریڈر مجھے
شیخ سعدی کی کریما کیا کروں

کھینچتے ہیں ہر طرف تانیں حریف
پھر میں اپنے سُر کو دھیما کیا کروں

ڈاکٹر سے دوستی لڑنے سے بیر
پھر میں اپنا جان بیما کیا کروں

جام میں آیا لطیفہ قارِ مہیب
ہائے اسے اے ماہ سیما کیا کروں

رو رہا ہے شہر میں طاعون چارہ کیا کروں
لاٹ صاحب تک ہیں چپ پھر میں بچارا کیا کروں

نیچری وعظ مہذب کو لئے پھرتے ہیں
شیخ صاحب ہیں کہ مذہب کو لئے پھرتے ہیں

ہمکو اِن تلخ مباحث سے سروکار نہیں
ہم تو اک شوخ شکر لب کو لئے پھرتے ہیں

سب سودا اشعار اور کسب ہوتے ہیں
مفلس سے کہاں وہ ملتفت ہوتے ہیں

کر ہیچ تو عشق کے اکھاڑے میں ہزار
یہ مت تو نہ زور زر ہی چت ہوتے ہیں

سچ کہا اکبر نے ہاتھا پائی کا ہے کیا علاج
زورِ مطلق سے تو ممکن ہے انہیں ساکت کریں

بدگماں سرگرم ہوں وہ ہم جو انکو چت کریں
ہے فقط یہ مدعا ان کی کمر شامت کریں

شیخ جی دریوتھے انکی طبع میں حدت کہاں
مغربی جوہر مگر ملغم کو چاہیں پت کریں

جینکوں دُنیا سے کس طرح میں
عورت نے کہا کہ گود میں ہوں

قومی چندے کدھر سمائیں
کالج نے کہا کہ توند میں ہوں

ماشاء اللہ وہ ڈِنر کھاتے ہیں
بنگالی بھائی اُنکا سر کھاتے ہیں

بس ہم ہیں خدا کے بیکسے اکبر
انکی گاتے ہیں اپنے گھر کھاتے ہیں

یورپ والے جو چاہیں دل میں بھر دیں
جسکے سر پر جو چاہیں تہمت دھر دیں

بچتے رہو انکی تیزیوں سے اکبر
تم کیا ہو خدا کے تین ٹکڑے کر دیں

---

سلہ انگریزی شوربا - سلہ انگریزی کباب

کوٹھی میں جمع ہے نہ ڈپازٹ ہے بنکس[1] میں
قلاش کر دیا مجھے دو چار تھینکس[2] میں

لذت چاہو تو وصل معشوق کہاں
شوکت چاہو تو زر کا صندوق کہاں
کہتا ہے یہ دل کہ خودکشی کی ٹھہرے
خیر اسکو بھی مان لیں تو بندوق کہاں

شبوں میں کورس دن میں فارمولا[3] ورک کرتے ہیں
عدیم الفرصتی سے اب کی الفت ترک کرتے ہیں

آپ کی صورت بہت اچھی ہے اسمیں شک نہیں
پھر مجھے کیا۔ ذہن میں اسکا جواب اب تک نہیں
مجھ سے آخر آپ کو کیوں اسقدر وحشت یہ خوف
آپ بنگالی نہیں ہیں اور میں ازبک نہیں

گو کہ وہ کہلاتے پڑنگ اور کیک ہیں
پھر بھی سیدھے ہیں نہایت نیک ہیں
جب میں کہتا ہوں کہ گیو می کس ڈیر[4]
سر جھکا کر کہتے یو می ٹیک[5] ہیں

تن رہے ہیں آپ فکرِ جاہ کے پتلون میں
میں گھلا جاتا ہوں فکر رزق کی افیون میں

حال دنیا سے بے خبر ہیں آپ
گو کہ فرس ماک بیتک ہیں
شیخ جی پر یہ قول صادق ہے
چاہ زمزم کے آپ مینڈک ہیں
شیخ جی کو جو آگیا غصہ
لگے کہنے یہ پھینک کر دستا
تم ہو شیطان کے مطیع و مرید
تم کو ہر ایک جانتا ہے پلید
ہے تمہاری نمود بس اتنی
جس طرح ہو پڑی پریڈ پہ لید

کل مستِ عیش و ناز تھے ہوٹل کے ہال میں
اب ہائے ہائے کر رہے ہیں اسپتال میں
دنیا اسے قرار دو اور آخرت یہ ہے
سن لو کہ ساز معنی اکبر کی گت یہ ہے

سنا کے مصرع یہ شیخ صاحب بہت زیادہ ہنسا چکے ہیں
ہماری گردن وہ کیوں نہ ماریں جو ناک اپنی کٹا چکے ہیں

رقیبوں نے رپٹ لکھوائی ہے جا جا کے تھانے میں
کہ **اکبر** نام لیتا ہے خدا کا اس زمانے میں

### مے کی طرف سے معذرت

قسمت وہ کہاں کہ اب وہ تقسیم نہیں
کیونکر وہ اثر ہو جب وہ تعلیم نہیں
لغزش پہ مری برا نہ مانو لے شیخ
وہسکی کی ہے لہر موج تسنیم نہیں

[1] Banks [2] Thanks [3] انگریزی حساب کالج میں جسکی تعلیم ہوتی ہے [4] ive me kiss dear یعنی پیاری مجھکو بوسہ دو [5] You may take یعنی آپ لے سکتے ہیں۔

مچھروں نے سخت ستایا رات
میں نے کوسا کہ ہو تمہیں طاعون
بولے اُس کا ہمارا منبع ایک
کیوں وہ کرنے لگا ہمارا خون

گئے کل حافظ محمد حسین
تو مہدی سے بولے یہ حامی ملل
کہ کر دیجئے اُن کی دعوت ضرور
وہ ہیں صاحب دانش و علم و فن
وہ ہیں مولوی آپ بھی مولوی
ذرا دیکھ لیں رونقِ انجمن
وہ بولے مرا اُنکا کیا جوڑ ہے
میں گلڈنگ[۱] ہوں وہ ہیں اسٹیلین[۲]

وہ لطف اب ہندو و مسلماں میں کہاں
اغیار ان پہ گذرتے ہیں خندہ زناں
جھگڑا کبھی گائے کا زباں کی کبھی بحث
ہے سخت مضر یہ نسخۂ گاؤ زباں

چندوں ہی کے سوجھتے ہیں اُنکو مضموں
دل شاد ہو اس سے قوم یا ہو محزوں
لڑکے انہیں دیکھکر مچاتے ہیں دھوم
یہ ہیں نئی روشنی کے چندا ماموں

اعزاز سب کے مٹتے جاتے ہیں نشاں
اگلے سے خیال ہند میں اب وہ کہاں
سیّد ہو تو ہو مسٹر سیّد
مولا ہو حالی تو تم ہو انگریزی خواں

متفرق شعر یا قطعہ نہیں ہے

پردہ اُٹھتا ہے ترقی کے یہ سامان تو ہیں
حوریں کالج میں پہونچ جائینگی غلماں تو ہیں
کٹ گئی ناک حرم میں تو نہیں کچھ پروا
تھینک یو ویری سننے کے لئے کان تو ہیں
حاسدان آگے بڑھا کر مری باتوں پہ کہا
آپ کیوں جان مری کھاتے ہیں یاں تو ہیں
اُن سے ملنے میں ہے ایمان کا نقصان اکبر
خیر جو کچھ ہو نکلتے مرے ارمان تو ہیں

وہ ایسی ریش والے کو بھلا کب پان دیتے ہیں
جناب شیخ ناحق اس ہوس میں جان دیتے ہیں

کیوں کرتا ہے اعتراض بے شرم
اُنکا جو میں ہمزباں نہیں ہوں
گو ہوں بڑی روشنی کا شیدا
گو میں شرعی جواں نہیں ہوں
کرتا نہیں لیک اُس کی ظلمت
اُنکا احسان داں نہیں ہوں

[۱] Gelding [۲] Stallion

کرتا نہیں قوم پر اُسے پیش ۔۔۔ عیاش ہوں قلتباں نہیں ہوں

فخریہ میرے سامنے جو اشعار پڑھے سعدی کے ۔۔۔ فخریہ آپ سنانے لگے نظمِ ملٹن
شیخ سعدی تو بزرگوں میں سے تھے اے دوست ۔۔۔ آپ کے کون تھے ملٹن یہ سنوں حضرتِ من

بولے جاڑوں میں لالہ گنگا دین ۔۔۔ دھوپ سے مجھکو ہوتی ہے تسکین
ڈاڑھی سورج کی تھام لیتا ہوں ۔۔۔ مدعا یہ کہ گھام لیتا ہوں

مذہب نے پکارا اے **اکبر** اللہ نہیں تو کچھ بھی نہیں ۔۔۔ یاروں نے کہا یہ قول غلط تنخواہ نہیں تو کچھ بھی نہیں
ہر بات پہ تم قسمیں کھاتا جب یاد کریں راجہ صاحب ۔۔۔ دربار اودھر میں اے **اکبر** واللہ نہیں تو کچھ بھی نہیں
ملنے کا کسی سے ہے یہ مزا اک جوشِ طبیعت ہو پیدا ۔۔۔ اُس بزم میں میرے پہنچنے پر اتناہ نہیں تو کچھ بھی نہیں

تھا تصور رہا اک آزادیِ رندانہ ہوں ۔۔۔ لیکن اب بالکل اسیر انتظامِ خانہ ہوں
پہلے تھا اُس بُت کے گرد اب ساتھ ہے بچوں کی فوج ۔۔۔ عشق میں دیوانہ تھا اب فکر میں دیوانہ ہوں

ہم ایسی کل کتابیں قابلِ ضبطی سمجھتے ہیں ۔۔۔ کہ جنکو پڑھ کے لڑکے باپ کو خبطی سمجھتے ہیں

مذہب نے کہا کہ جان سے عاری ہیں ۔۔۔ آپس ہی کے لوگ باعثِ خواری ہیں
گویا قزاق تھے ہوئے ہیں اب اسیر ۔۔۔ اپنوں ہی میں کچھ گداہ سرکاری ہیں

حیراں ہیں اس زمانے میں ہم جی کے کیا کریں ۔۔۔ جائز سہی شراب مگر پی کے کیا کریں
تعلیم اونچے درجے کی ہوتی نہیں نصیب ۔۔۔ پھر گھر میں بیٹھکر بجز اے بی کے کیا کریں

شیخ کی وہ دھج نہیں وہ شیخ کی ڈاڑھی نہیں ۔۔۔ دوستی مذہب سے ہے پر اسقدر گاڑھی نہیں

**اکبر** مجھے شک نہیں تری تیزی میں ۔۔۔ اور تیرے بیاں کی دلآویزی میں
شیطان عربی سے ہند میں ہے بیخ تن ۔۔۔ لاحول کا ترجمہ کر انگریزی میں

ہیں عمل اچھے مگر دروازۂ جنت سے ہے بند ۔۔۔ گر سپ چلتے ہیں پاس لیکن نوکری ملتی نہیں

گورنمنٹ کی خیر یارو مناؤ ۔۔۔ گلے میں جو اُتریں وہ تانیں اُڑاؤ
کہاں ایسی آزادیاں تھیں میسر ۔۔۔ انا الحق کہو اور پھانسی نہ پاؤ

شیخ اس درجہ اناڑی ہے جو گھوڑے پہ چڑھے
لات دنیا پہ نہ ماروا کبھی اے حضرت شیخ

ناک گردن میں رکاب آ کے پھنسی ران میں ہو
ٹھیکیں کر لو ذرا ورنہ تو کچھ ران میں ہو

شوق لیلائے سول سروس نے مجھ مجنوں کو
جامۂ ہستی کے ٹکڑے اُڑ رہے ہیں سرج میں

اتنا دوڑایا لنگوٹی کر دیا پتلون کو
پھینکئے اس کوٹ کو تہ کیجئے پتلون کو

دنیا تو سبھی طریق سے منہ موڑو
بھوکے سے کہو کہ مذاہب میں رہو

شیرازہ مذہبی لغت کا توڑو
آشنوں سے کہو کہ قل ہو اللہ چھوڑو

فقط مذہب سے تم میں جرأت و وقعت کی ہے یہ بو

وگرنہ اور کیا نسبت کہاں ولیم کہاں کلّو

بے صبر ہو کر جو میٹھو طعنۂ حالی سنو
ہمکو تو پیر طریقت نے یہی دی ہے صلاح

باہر ہو کر جو ہمکو قوم سے گالی سنو
قصۂ منصور دیکھو اور قوالی سنو

اونٹ نے گالیوں کی صد پر شیر کو ساتھی کیا
مس پہ رکھا چاہتے ہو تاقی اپنی دسترس

پھر تو میدک سے بھی مدرسے نے پایا اونٹ کو
منہ میں ہاتھی کے کبھی لے کھائی وہ گنا نہ دو

تکلفات سے للہ اب یا سر نہ پھیر اؤ
مجھے بھی چکھو گے کیا رکھ کے خوانِ نعمت پر

جو دال روٹی ہو موجود وقت پر وہ کھلاؤ
کباب کرتا ہے اس مجھکو آنکھ اور پلاؤ

نیکی کے حق میں کچھ ادائی نہ کرو
میٹھو بھی رہو گے اور مرو گے بھی ضرور

اللہ کے ساتھ لے وعائی نہ کرو
کہتا ہوں کہ دعوی جدائی نہ کرو

صاحب سے اذن لیکے کروں گا میں عشق چشم

لیسنس ہے ضرور ہرن کے شکار کو

جب پڑی قومی مصیبت تو کسی نے کیا کیا
ہاں جو شاعر تھے انھوں نے نالۂ موزوں کے ساتھ

سب ہوئے انگلینڈ غلامِ حکومت سے تہی یا
داغِ دل کو آسمانِ نظم پر چمکا دیا

پیتا ہوں شراب آبِ زمزم کے ساتھ
ہے عشقِ حقیقی و مجازی دونوں

رکھتا ہوں اک آدمی بھی غم غم کے ساتھ
قرآں کی بھی صدا ہے چھم چھم کے ساتھ

قوم سے سنت کی سفارش کیا کروں

نیک کو شیطان کر دیتی ہے یہ

ایک جوہر ہے فقط اس میں مفید

غزل میری سنتے نہیں شیخ جی
تکلف کے پکوان میں دن ڈھلا
اضافہ ہوئی مجھ سے گندم پہ مے
یہ تھی قیمتِ رزق ٹوٹے جو دانت

پیارا ہے ہمکو۔ شیخ ہمارا بُرا سہی
اکبر کا نغمہ قوم کے حق میں مفید ہے

رہا کرتا ہے مرغِ تمنا کی
چھری سے اُسکی کٹوا کر فلک نے

ابھی انجن گیا ہے اسٹرٹ سے
رہی رات ایشیا غفلت میں سوتے

ہے عجب انقلاب دنیا میں
اب وہ تسبیح پر بجائے درود

ہوئی جب آمدِ پیری ہوا میں سر کہ پیشانی
سوال اب یہ عبث ہے جب ہے پتلونوں کی ارزانی

کچھ سین خوش آتے ہیں نہ بھاتے ہیں سر جی
سنتا نہیں لکچر ہیں پڑا رہتا ہوں دن رات

کلب میں محروم ہوں میں لطفِ خاطر خواہ سے

نج مغرب سیکھ کر دیکھا تو یہ کافور تھی

علم پر بھی عشق کی تاثیر آخر پڑ گئی
صل کی شب میں مجھے اُس بت سے لڑائی[۳] تھی نہاں

خودکشی آسان کردیتی ہے یہ

تقدس کی بھی انتہا ہوگئی
ہماری تو پوری سزا ہوگئی
یہ پوستے سے بھی اک خطا ہوگئی
غرض کوڑی کوڑی ادا ہوگئی

ہیا تو ولایتی نہیں دیسی ٹھرا سہی
دل کو تو گرم رکھتا ہے وہ بے سرا سہی

نئی تہذیب کے انڈے ہیں عنا کی
خدا جانے ہماری ناک کیا کی

کئے دیتی ہے تاریکی ہوا کی
تنزل یورپ کی کام اپنا کیا کی

کیا کہوں بات بھائی صاحب کی
پڑھ رہے ہیں ڈنائی صاحب کی

ترش روئی کی چٹنی جو بڑے ہے ڈاڑھی ہو جب کھچڑی
چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

میں ترقی[۱] کا طالب ہوں نہ خواہاں اثر جی[۲]
لگتا ہے فقط لیڈیوں میں وقت ذر جی

آگیا ہوں تنگ مذہب کی معاذ اللہ سے

اب میں سمجھا واقعی ڈاڑھی خدا کا نور تھی

تخلئے کی بات پبلک کے دلوں میں گر گئی
یہ اثر اُسکا ہوا اُردو سے ہندی لڑ گئی

سرگرمی۔ [۲] سعی کی کوشش [۳] یعنی عربی فارسی کے الفاظ داخل کردئے گئے

سائنس سے زیادہ ہے مذہب کی جڑ بڑی
بالو یہ کہتے ہیں کہ دھرم جیت جائے گا
توپوں کی مار سے بھی خدا کی پکڑ بڑی
اسوقت گو فلک سے بلا ہی سے گر پڑی

کچہریوں میں ہے پرستش گریجویٹوں کی
نہیں ہے قدر تو بس علم دین و تقوی کی
سڑک پہ مانگ ہے قلیوں کی اور مٹیوں کی
خرابی ہے تو فقط شیخ جی کے بیٹوں کی

مقصود ہے شغل کوئی مصرف ہی سہی
ہنگامۂ موت بھی ہے اک جشن اکبر
پیمانہ سے نہیں تو ایمون سہی
گر جنگ نہیں تو خیر طاعون سہی

لذت نان جویں تجھکو مبارک اے شیخ
حسرت خشکہ مجھکو دلا دیں اکبر
مجھ گنہگار کو ہے صرف تسمن کافی
رہنمائی کے لئے ہے مجھے انجن کافی

دہشت نئی روشنی سے آخر کو گھٹی
کرکٹ جمناسٹک ٹریننگ کالج
فکر روزی میں شیخ کی طبع ڈٹی
مولانا سیکھتے ہیں بامعمل نٹی

اسوقت کی بحث میں تم جو بہ مدد لڑکے سوگے ساتھی
یہ اپنا کھوں وہ تمکو دینگے نہ پی پوری او بانٹ دینگے
مگر وہ رہتے ہیں دور تم سے یہ لوگ سالتی یہاں ہیں ریڈو سی
ہرل کو اپنی جو چھوڑ کر تم انھیں کی شرکت کرو دلوں میں
یہ ہوگی حکام کو بھی دقت جو ہوگی اس چاہ کی کچھ اہمیت
جو مانگو گے لیک پھل سلم وہ کاٹ کر ایک پھانک دینگے

ولایت صاحب حلال نکلے یہ راہ جی سے ملیگا ہاتھی
پڑیگا موقع جو کوئی آکر تو دونوں ہی تمکو چھانٹ دینگے
ملے جلے ہیں سوسائٹی میں اہیر ایسی تو ہم میں گھوسے
تو یہ تو کوئی نہ کہہ سکیگا تمہارے دشمن کہاں نقل ہیں
ضرورت انکو بھی یہ ہوگی کریں ہر اک سے علحدہ نوش
چھاڑو نگے پھیر ہی کسے تو سب کو وہ ایک لاٹھی سے ہانک دینگے

انکے وستہ نازمیں سے پائی تیغ
اب کہاں باقی ہے ہم میں پانٹی

آخر کو ہوئی وہ مات جو ہونی تھی ہوئی
مذہب مٹی ہے ہا ہے مٹی ڈھونڈی

جو چست تھے ہوگئے ہیں وہ شتر حلیم
جو تیز تھے سنکے ہیں پولو پولی

مذہب اور مولوی یہ گالی ہوئی
دروازۂ معنی ہے بہر کیوں بند
اسپیچ پہ انجمن میں تالی ہوئی
ہر بات تو اے جناب عالی ہوئی

Tea of جاے کلے Piety تقریر

سنئے جناب اُردو و ہندی — میں یہ سمجھا یہ عالم رندی
یعنی ہے اسمیں لطف وصل بتاں — خوب ملکر لڑی زباں سے زباں

اخلاق نکو و خوش تمیزی نہ سہی — القاب حبیبی و عزیزی نہ سہی
میٹھے پانی سے ہے زبان شیریں کا کام — جاں بخش حرارت غریزی نہ سہی

بھائی مجھے کل یہ بات پتّی کی — تفریق اُڑادو شیعہ و سُنّی کی
جیسا موقع ہو بس بٹھا دو وہ نگیں — ہیرے کی نہ شرط ہو نہ صندچی کی

ملتا نہیں گوشت خیر بڑی ہی سہی — کچھ کھیل ضرور ہے پھسڈی ہی سہی
موقع جو پڑے پر قواعد کا نہیں — چندہ تحصیل کر کوڑی ہی سہی

واہ کیا دھج ہے میرے بھولے کی — شکل کوئلے کی ہیٹ سولے کی

مری فغاں پہ مس ناشناس بول اُٹھی — کہ بابوؤں میں تو عادت ہے غل مچانے کی
بجائیں شوق سے ناقوس برہمن اکبر — یہاں تو شیخ کو دھن ہے بگل بجانے کی

کوئی شورش نہیں ہے ہر طرح سے خیر سلا ہے — نہ سرگرمی پولس کی ہے نہ جاری مارشلا ہے
یہ کلکتہ[1] کی شوخی اور یہ ڈھاکہ[2] کی ادا سمجھی — وہ اک فرشی کیڈی ہے یہ لفظی گیند بلا ہے
یہ دیسی ورزشیں ہیں مغربی جمناسٹک ہے وہ — نئے سن کی طنابیں ہیں کرسمس کا پچھلا ہے

مہمان فلک کہاں سکون پاتا ہے — آسودہ جو ہیں انھیں بھی ٹہلاتا ہے
ہے ہضم کی فکر میں یہ نقل و حرکت — ظاہر ہے صریح پیٹ دوڑاتا ہے

در پر مظلوم اک پڑا روتا ہے — بیچارہ بلا میں مبتلا روتا ہے
کہتا ہے وہ شوخ تال سم ٹھیک نہیں — کیا اسکی سنوں کہ بے سُرا روتا ہے

نہ وہ وضعیں نہ وہ رسمیں نہ چٹیا ہے نہ لٹیا ہے — مگر ہیں محنتی کوئی قلی ہے کوئی ٹٹیا ہے

اٹھا تو تھا ولولہ یہ دل میں کہ صرف یادِ خدا کرینگے — معاً اگر یہ خیال آیا ملی نہ روٹی تو کیا کرینگے
کہاں کے قبلہ کہاں کے قبلی جنید کیسے کہاں کے شبلی — عوض تصوف کے ہمنے طب لی بنینگے سرجن مزا کرینگے

[1] کانگرس [2] کانفرنس

اصل سے بھی پھر ہونگے خائف مرض سے اپنے ہونگے دفع
اثر کرے گی ہوا مخالف تو آپ اپنی دوا کرینگے

پوچھا میں نے کہ تیرا مذہب کیا ہے
کہنے لگا اس سے تیرا مطلب کیا ہے
میں نے یہ کہا کہ حال مدعی کے لئے
بولا کہ شکست کھا چکے اب کیا ہے

اپنی گرہ سے کچھ نہ مجھے آپ دیجئے
اخبار میں تو نام مرا چھاپ دیجئے

دیکھو جسے وہ پانیر آفس میں ہے ڈٹا
بہر خدا مجھے بھی کہیں چھاپ دیجئے

چشم جہاں سے حالت اصلی چھپی نہیں
اخبار میں جو چاہئے وہ چھاپ دیجئے

دعویٰ بہت بڑا ہے ریاضی میں آپکو
طول شب فراق کو تو ناپ دیجئے

سنتے نہیں ہیں شیخ نئی روشنی کی بات
انجن کی انکے کان میں اب بھاپ دیجئے

اس بت کے در پہ غیر سے اکبر نے کہدیا
زر ہی میں دینے لایا ہوں جان آپ دیجئے

شیخ صاحب دیکھکر اس مس کو ساکت ہوگئے
ماسٹر صاحب بہت کمزور تھے چت ہوگئے

نہ کچھ انتظار گزٹ کیجئے
جو افسر کہے بس وہ جھٹ کیجئے

بہت بھاتی ہے اک بیوی مجھے
دعا ہے کہ لڑکی یہ پٹ کیجئے

کہاں کا حلال اور کیسا حرام
جو صاحب کھلائیں وہ چٹ کیجئے

سکھاتے ہیں تقلید انگلش جو آپ
کہیں مسلموں کو نہ پٹ کیجئے

بگڑ جائے گا سیم سے سارا کھیل
بس ان لغتوں پر نہ ہٹ کیجئے

بہت شوق انگیز پیسے کا ہے
تو چہرے پہ اپنے گلٹ کیجئے

اجل آئی اکبر گیا وقت ہٹ
اب اللہ کہئے اور دم سٹ کیجئے

نہایت حکمت آگیں آپ کی اسپیچ ہوتی ہے
مرا شربت کا دیباچہ ہے گو وہ پیچ ہوتی ہے

سبق آپ کی بے شست بدن آپ کا بیچ ہے
شاید پہلی بیگم سے کسی بات یہ ہیچ ہے

پہنو نچا میں فلک پر جو نظر تم سے ملائی
شاید کہ میں بیکل ہوں نظر آپ کی کج ہے

اس پینے شمع حسن کی وہ خیر مینائیں
عشاق کی کثرت سے کہ یہ فوج کج ہے

لہ If اگر لہ But لیکن

| | |
|---|---|
| جز ئے کو سدھارے ہوئے مدت ہوئی اکبر | البتہ علیگڑھ کی لگی ایک یہ پخ ہے |
| رندی و شراب و بزم شاہد بھی ہے | منطق بھی ہے دلیل ملحد بھی ہے |
| لیکن قربانِ حکمتِ پیرِ مغاں ؔ | دو مولوی بھی ہیں ایک مسجد بھی ہے |
| دھن نوکری کی ہے نہ پری ہے نہ حور ہے | اب فکر بس اُن کی ہے قیامت تو دور ہے |
| آئین بھی بدلتے ہیں نیت کے ساتھ روز | امید بے اصول سے اب دل نفور ہے |
| دن تو جنات کی خدمت میں بسر ہوتا ہے | رات پریوں کی خوشامد میں گزر جاتی ہے |
| ساعتِ رسپکٹ کا وقت آئے کہاں سے اکبر | دیکھ تو غور سے دنیا کو کدھر جاتی ہے |
| نوکروں پر جو گذرتی ہے مجھے معلوم ہے | بس کرم کیجئے مجھے بیکار رہنے دیجئے |
| راہ میں لیسنس ہی کافی ہے عزت کے لئے | بس یہی لے لیجئے تلوار رہنے دیجئے |
| ڈاکٹر صاحب سے ملنا آپ کا اچھا نہیں | بیٹھے گھر میں مجھے بیمار رہنے دیجئے |
| تیزئ مے کا اثر تھا نزع کی آمد نہ تھی | خیر اُٹھئے توبہ استغفار رہنے دیجئے |
| کامیابی کا شدیسی پر ہر اک در بستہ ہے | چھ پنچ طوطا رام نے کھولی مگر پربستہ ہے |

مقام آگرہ

| | |
|---|---|
| شومیکری شروع جو کی اک عزیز نے | جو سلسلہ ملاتے تھے بھرام گور سے |
| پوچھا کہ بھائی تم تو تھے تلوار کے دھنی | مورث تمہارے آئے تھے غزنین و غور سے |
| کہنے لگے ہے اسمیں بھی اک بات نوک کی | روٹی اب ہم کماتے ہیں جوتے کے زور سے |
| موکل چھٹے اُنکے پیچھے سے جب | تو بس قوم مرحوم کے سر ہوئے |
| پپیہے پکارا کئے (P) پی کہاں | مگر وہ پلیڈر سے لیڈر ہوئے |
| پردے کے واسطے تو عبث بیقرار ہے | پردہ دروں کا راز تو خود آشکار ہے |
| آغا تقی ہیں حسن نہ اب وہ سنگار ہے | پردہ اُٹھاکے دیکھو تو کوا اگھار ہے |
| نزاد ایسے بیخبر ہیں ابروئے خمدار سے | جسطرح بابو کو ہے بیگانگت تلوار سے |

پریوں کا شوق ہے تمہیں سکر جو رہے
کالج سے ہے نجات تو ذکرِ حضور سے

بابو صاحب نے کہا اک بات ہے میرا کلام
اسمیں کیا شک ہے مگر یہ نوع شالامار ہے

سوئے فلک چلے جو غبارے میں بیٹھکر
سنہ حاسدوں کے حسد و غیرت سے مڑ چلے
احباب نے کہا کہ مبارک ہو یہ عروج
شکر خدا کہ آپ تو یہ بابو بھی اُڑ چلے

سینہ مس کا اُبھارا ہے دل فساد انگیز ہے
لوگ سچ کہتے ہیں بد سجاں ماد انگیز ہے
عدل انگلش بس ہے تو بیدار ہی ہے شیخ کو
بابوؤں کی شورش الحاد انگیز ہے
علم کی حد تک عقیدے سید یقیں کے ساتھ ہیں
اُنکے آگے کی ہوس صرف اعتقاد انگیز ہے

شیخ جی گھر سے نہ نکلے اور مجھ سے کہدیا
آپ بی اے پاس ہیں اور بندہ بی بی پاس ہے

ممکن نہیں اے مس ترا نوٹس نہ لیا جائے
گال ایسے پر پرادہوں اور کس نہ لیا جائے

لندن میں بگڑ جاؤگے وسواس یہی ہے کاکا
تم پاس رہو میرے بڑا پاس یہی ہے

سراک بر مارک آپ کا عقرب کا نیش ہے
مجھکو بھی رنج غیر کا سینہ بھی ریش ہے
مجھسے کہا کہ گور فشتر سے ہے ا سحن
اُس سے یہ کہدیا کہ تو گور کیش ہے

یاروں کو فکر دورِ حرا کچھ نہیں رہی
بس کام ہے اُنھیں رو عیش و نشاط سے
کہتے ہیں حرج کیا ہے جو باریک ہے وہ پل
بائیسکل پہ گذرینگے ہم پل صراط سے

خلقت اسی سمت صف بصف جاتی ہے
باجو و رباب و چنگ و دف جاتی ہے
بے نور خدا بھی طالب رزق کا دوست
ڈاڑھی بھی تو پیٹ کی طرف جاتی ہے

کچھ شک نہیں کہ حضرت واعظ ہیں جو شخص
یہ اور بات ہے کہ ذرا بیوقوف ہیں

اُردو کے تمنا ربع کے مالک ہیں خود بخود
پھر کیا سبب جو اس سے انہیں انحراف ہے
یعنی اردو سے جیب انکیں کے مذاق کی ذ
اُردو کی تیں حرف ہی صاف صاف ہے

دوست بھی نہیں سمجھے اکبر
سن لے یہ بات گر تجھے شک ہے
تسبیح سے چھوڑے اُلجھے الحن میں
اُسمیں تک کم تھی اسمیں ٹک ٹک ہے

ہر چند کہ جذبۂ اعتقاد اب تک ہے
تاہم لیجیے یا وقت دل میں شک ہے

بیٹھے تو بہت ہی سر جھکا کر ہیں حضور
کیا جانے مراقبہ ہے یا پینک ہے

کی ہے مسند سے نے کمیٹی پیٹ ہیں
باقی ابھی ہر رگ کے اندر کھٹک ہے

حضرت تو لد ہیں تمسد را انجمن
دم بدم انکی بھی اک تحریک ہے

تیرے قدم سے رونق شہر پراگ ہے
یعنی ترے ہی دم سے بتوں کا سہاگ ہے

بھڑکی ہے دل کی آگ گوالن کے عشق میں
احباب ہنستے ہیں کہ یہ کنڈے کی آگ ہے

سب سمجھتے ہیں کہ یہ عشق بتاں اک روگ ہے
لیکن اسکو کیا کریں ملتا جو من بھوگ ہے

شاہدانِ مغربی کرتے نہیں مجھکو قبول
ٹال دیتے ہیں یہ کہکر آپ کالا لوگ ہے

دیکھوں عروس دہر کو کیوں آنکھ کھول کے
بہتر یہی ہے کام نکالوں ٹٹول کے

جو مرد ہیں وہ پاک ہیں دنیا کے میل سے
سچ ہے تثلیث ملتے ہیں ایسی چڑیل سے

چہرے کے نیچے تھر ہے ڈاڑھی کا جھول جھال
اس فرد کو بچا لیے تفصیل ذیل سے

جب کہا گیسو کا بوسہ دیجیے دل لیجیے
ہنس کے بولے آپ کو سودا ہے مسہل لیجیے

دل میں جو پڑ گئی ہے گرہ کھول ڈالیے
اک دم میں کل متاعِ سخن تول ڈالیے

ترکیب ہے ترقی اردو کی بس یہ خوب
جو آپ بول سکتے ہیں سب بول ڈالیے

واہ اکبر بس معتسیم کول ہو کر رہ گئے
خود فروشی کی نہیں انمول ہو کر رہ گئے

عرض و طول ہند میں کتنے نہ دوڑائے خطوط
دل کشی مرکز میں پائی گول ہو کر رہ گئے

ہم سے شب وصال وہ بے میل ہو گئے
افسوس انٹرنس میں ہم فیل ہو گئے

درگاہ کے چراغ کو چھوڑا برائے لمپ
سب کی نظریں گھی سے گا تیل ہو گئے

بوڑھوں نے پہلے لڑکوں کو خود ہی بنایا کھیل
انکی نظر میں آپ ہی اب کھیل ہو گئے

اے شیخ جب تکمیل نہیں دستِ قوم میں
پھر کیا خوشی جو اونٹ ترے ریل ہو گئے

ہم بھی کلیل کرنے لگے گاسے کی طرح
اس ناکس میں بھی حضرتِ گو کھیل ہو گئے



[1] قواعد

میں نے جو کہا کل انتظام آپ کا ہے — سے فائدہ آپ کا یہ کام آپ کا ہے
کہنے لگے مسکرا کے یہ سب ہے صحیح — لیکن جو تِس بڑھنے کا کام آپ کا ہے

وہ ہے جسکی نظر سے بالکل گم ہے — گویا میں کہوں وہ داخل مردم ہے
شایستہ جو ہو تو اسکو بیٹی سمجھو — ایسا جو نہ ہو تو اک جرنے دم ہے

(آیندہ اُردو زبان کا نمونہ)

بابو جی کا وہ شت ہوا ہو کر — فیر اُس کو پیام دیتا ہے
بابو کہتے ہیں وہ نہ جائے گا — بیرے انڈرجی کا م دیتا ہے

واسطہ کم ہو گیا اسلام کے قانون سے — دب گئی آخر مسلمانی مری تیکون سے

اب کہاں تک تنگ سے بیں صرف ایمان لیجیے — تاکہ عشق بتاں سُست بیاں کیجیے
ہے یہی بہتر علیگڈھ جا کے سید سے کہوں — مجھ سے چیدہ لیجیے مجھ کو مسلماں کیجیے

جب انگلا کورس جارح ہو گیا تعلیم طفلاں سے — تو اب اعراض ہم کیونکر کریں تعلیم نسواں سے

انکو کیا کام ہے مروت سے — اپنے رخ سے یہ منہ نہ موڑینگے
جان شاید فرشتے چھوڑ بھی دیں — ڈاکٹر فیس کو نہ چھوڑینگے

اس اکھاڑے میں اڑ گئے دیکھکر قانون کے — شیخ نے تمدن سے ہجرت کی طرف تیکون کے

ہیں کچھ گفتگو اسمیں یقیناً سیر ہیں حسرت — بس اتنی بحث باقی ہے پھنسیا ہے کہ آئین ہے
چمک تیتوں کی ہاتھوں کی صفائی واہ کیا کہنا — مگر یہ دیکھ تو گنھاریہ کا ہے کہ گردن ہے
مدار کار جب ہو اتفاق و عقل و حکمت پر — تو اس سے جو کرے غفلت وہ اپنا آپ دشمن ہے

راہ تو مجھ کو بتا دی حضرت نے — اونٹ کا لیکن کرایہ کون دے

اب تو جا کر ایشیائی کھا لیو — نیند میں غفلت کی صدیوں سو لئے
ہوشیار کہ جتنے حضرات نھیں — ہم تو اب انکے کے پیچھے ہو لئے
اب تھیٹر میں ملینگے جا کے جو — خانقاہوں میں تو برسوں رو لئے

ہوتا ہے نفخ یورپ میں نان پاؤ سے
میں خوش ہوں ایشیا کے خیالی پلاؤ سے
ایمان بیچنے پہ ہیں اب سب تلے ہوئے
لیکن خرید ہو جو علیگڈھ کے بھاؤ سے
دھمکا کے بوسہ لونگا رخ رشک ماہ کا
چندہ وصول ہوتا ہے صاحب دباؤ سے

چیٹھی اُس مس کی ہے کہ یہ جادو ہے
دل جوش مفاخرت سے بے قابو ہے
ایسی پری اور مجھ کو پیارا لکھے
القاب میں دیکھئے ڈیر کلو ہے

ہندی مسلم میں ہند کی بو بھی ہے
افطار میں ہے کھجور تو سیو بھی ہے
اللہ اللہ ہے زبان پر بیشک
لیکن اک رنگ بم مہادیو بھی ہے

بُرا ہوا کہ رقیبوں میں بڑھ گئے بابو
ذرا سی بات ہوئی اور یہ سوئے تھانہ چلے

حریص زر کی میت پر یہ بولا طالب قوت
جو ملجائے تو اسکو کھاؤں یہ سونیکا کشتہ ہے

ہیں لمپ عزیز شمع بیگانہ ہے
جلتا ہے چراغ سے جو فرزانہ ہے
سبکی ہے سونکے رشتہ روشن پہ نگاہ
جو ہے نئی روشنی کا پروانہ ہے

عبث ہرکا گلا ہے مستغیثہ بولتی کیوں ہے
کوئی پوچھے تو ناحق تمنے ڈالی اولتی کیوں ہے

آپ کی انجمن کی ہے کیا بات
آہ چھپتی ہے واہ چھپتی ہے
حکمتوں سے ہوئی ہے جزو شکم
روح بھی اب تو کورس چپتی ہے
اس غرض سے کہ سینہ پوش نہ ہو
شیخ کی ریش روز ٹیپتی ہے
پائے خامہ ٹھہر نہیں سکتا
کسقدر یہ زمین تپتی ہے

جو عقل کھری تھی کی وہ کھوٹی اسنے
اچھے اچھوں سے چھینی روٹی اسنے
ستوں پہ شراب فاقہ مستی لائی
پتلون کو کردیا لنگوٹی اسنے

کہا جو میں نے کہ انکی ادا انوکھی ہے
کہا بتوں نے کہ اردو میاں کی چوکھی ہے

نکتہ یہ سنا ہے ایک بنگالی سے
کرتا ہو بسر جو تم کو خوشحالی سے
خالی ہو جگہ تو اپنے بھائی کو دلاؤ
غصہ آئے تو کام لو گالی سے